۸ کیا کوئی ماہ لقا سمجھے ہو ۱۱

قطعہ

کیون خزین ہین ساکنان لکھنؤ — اے زمین و آسمان لکھنؤ
یاد ہے ہمکو وہ شوکت شہر کی — یاد ہے ہمکو وہ شان لکھنؤ
ہن برستا تہا کبھی اس شہر مین — زر ہی زر تہا درمیان لکھنؤ
بیچ اندر شہر کے آتا تہا — شادمان تہے صاحبان لکھنؤ
دشمنون کو کہودنے سے کیا ملا — خانہاے دوستان لکھنؤ
یاد آئی ہمکو وہ اگلی بہار — آگے جب دیکھی خزان لکھنؤ
میرزا واجد علیشاہ بادشاہ — لیگئے ہمراہ آن لکھنؤ
لکھنؤ اب قالب بیجان ہوا — اور مٹیابرج جان لکھنؤ
کاش تاہی خدا رکھی آسے — اب جو باقی ہے نشان لکھنؤ
کسکے جانے سے عصبت آگئی — کون تہا راحت رسان لکھنؤ

۹ کیون نہ پہر آباد رہجاے سخی — ہین نصارے قدردان لکھنؤ ۱۲

حور و غلمان ساکنان لکھنؤ — رشک جنت ہر مکان لکھنؤ
خوش ہواے مردمان لکھنؤ — تا ابد رہجاے شان لکھنؤ
ہم سے طوطی خوش بیانی کی نہ لی — ہمنے پائی ہے زبان لکھنؤ
مصر کا بازار یوسف بہو لجاے — اک گر دیکھے دوکان لکھنؤ

دیکھکر خورشید آپ تابے بانو
جاتے ہین سوے الہ آباد ہم
آب و دانہ یانسے لیجائیگا کل
حال مصر و ماہ روشن ہوگیا
کیون نہ دایم ایک صورت پر رہے
عشق ہوئین سنکر ہزارون بلبلین
لکہنو کی شاہ میں اکثر غزل

قطعہ

ایک ہمارا مصر بان لکہنو
تو خدا حافظ بستان لکہنو
آج ہی ہین مہمان لکہنو
ہین یہہ سرد و گرم زمان لکہنو
بے خزان ہے بوستان لکہنو
جب سنائی داستان لکہنو
کہہ چکے ہین شاعران لکہنو





میرے مصرعہ مین بہی کچہہ مضمون ہے
اے سخی مدح خوان لکہنو

زلف خوبان کا مبتلا ہی نہ ہو
کرے خواہش اگر غبار میرا
میرے خون ملنے کا تو ہے انکار
تو بہ ہے شیخ جی برا نہ کہو
آکے سمجہائین تو ہمین ناصح
کیا وہانسے جواب خط آئے

ان بلاؤن کا سامنا ہی نہ ہو
تو ادہر کی کبہی ہوا ہی نہ ہو
اور ملیسر اگر حنا ہی نہ ہو
دیکہیو وہ بت کہین خدا ہی نہ ہو
وہ سنین جو کبہی سنا ہی نہ ہو
میری قسمت مین جو لکہا ہی نہ ہو





سب نے رکہا ہے جسکا نام قضا
سخی اوسکی کہین ادا ہی نہ ہو

دل دیا دم شمار کرنے کو
موتی منگواؤ مانگ بھرنی کو
منزل گور کیون نہ بھاسے ہمین
رونے دہونے مین گذرگئی شب ہجر
ہمکو اونکے شباب مین ہے کلام
لوگ مرقد سے میری ہٹ جائین

جان دی ایک روز مرنے کو
منع کرنے کیا سنورنے کو
ایکدن ہم یہی ہین اترنے کو
کسکی رہ جاتے ہے گذرنے کو
ابہی کچہہ اور ہے اوبھرنے کو
ہین فرشتے سوال کرنے کو




اے سخی موت آئی فرقت مین
ہمتو ڈرتے نہین ہین مرنے کو




آج دل بیچتے ہین ہم لے لو
ابہی ہوتا رہیگا خون میرا
قیس و فرہاد گر ضرورت ہو
ہمکو وعدہ کا جب یقین نہ ہوا
طفل اشکم دو دیدہ سے آید

مال لینے کا ہے صنم لے لو
تھک گئے ہو ذرا سا دم لے لو
تھوڑا تھوڑا سا ہمسے غم لے لو
بولے باور نہ ہو تو قسم لے لو
اپنے آغوش مین صنم لے لو




بولے اللہ رے شوق قتل سخی
ٹھہر و نیچے چھری کے دم لے لو




سنکے میرے دلربا کی گفتگو
دگر گیسو ہی مین کٹ جاتی ہے رات

سمجھے ہے موسے ہی خدا کی گفتگو
ایسی رہتی ہے بلا کی گفتگو




عاف اوس بت سا نہین کوئی سخی
بد اگر دون سنگ مرمر آئینہ




قفل اشک آتو ادھر بسم اللہ
کہہ تو جاو لکی خبر بسم اللہ

دسلی تعظیم کے بہی خاطر ہو
عرض کرتا ہے جگر بسم اللہ

اب ادھر آپ کہان جاتے ہین
مین تو کہتا ہون ادھر بسم اللہ

آئیے بیٹھیے دم لے لیجئے
آپ ہی کا ہے یہہ گھر بسم اللہ

جسکے سایہ مین وہ گل جاتا ہے
بولتا ہے وہ شجر بسم اللہ

ہجر مین اشک کی لگ جاے جہڑی
ہان مرے دیدۂ تر بسم اللہ

کیون مرے قتل کی حسرت رہجاے
باندھئے آپ کمر بسم اللہ

حل نہ ہو جاے یہہ ممکن ہی نہین
پڑی مشکل مین اگر بسم اللہ

ضرب تیغ اسد اللہ کے ساتہہ
بولے جبریل پکر بسم اللہ

خانہ از فیض قدومت روشن
آ مرے رشک قمر بسم اللہ

ہر گہڑی جانتا ہون یار آیا
لب پہ ہے آٹھ پہر بسم اللہ

اشک گرتا ہے تو کہتا ہو مین
اے مرے نور نظر بسم اللہ




رحم کرتا ہے وہ رحمان و رحیم
ہے سخی ورد اگر بسم اللہ



اس عشق سے ہے ہزار توبہ | توبہ پروردگار توبہ

ٹوٹی ہے جو بار بار توبہ
کیا کیا ہوں شرمسار توبہ

محشر میں کریگا جب خدا یاد
کرے گی ہر پکار توبہ

ظاہر ہو گنہگار کی قبر
نکلے وہ لیے ہزار توبہ

یہ طول ہے تیرگی یہ وحشت
توبہ شب انتظار توبہ

لو اب تو خطا معاف کیجے
کرتا ہے گنہگار توبہ

عصیان سے جیتے جی پکارے
واعظ سے کہی ہزار توبہ

پھر فصل بہار کی ہے آمد
رہیو پھر ہوشیار توبہ

تیغ ابرو سے تنگ جان میں ہیں
یا صاحب ذوالفقار توبہ



عصیان تو بھی گواہ رہیو
کرتا ہے سخی زار توبہ



اللہ رے سخی تجھکو تمنا مدینہ
ہر وقت ہے لب و زبان پہ مدینہ

ہے دلکو شب و روز تمنا مدینہ
کب دیکھیے قسمت ہمیں دکھلا مدینہ

معراج کی دن جو چھپا عرش پہ تھا
ہشیار ہو آتے ہیں یہی لا مدینہ

جی بیٹھ گیا صدمے سے سب مر گئے جیتے
جب اٹھ گئے دنیا سے مسیحا مدینہ

فردوس میں جائینگے ہیں راہ یہی سے
جنت میں ہو داخل جسے ملجا مدینہ

آبادی فردوس میں ہے لطف جو ہوگا
اے گل علی ولق صحرا مدینہ

خالق مری کچھ ایسی بصارت مجھے دیجے
جو ہند سے مجھکو نظر آجاے مدینہ

| | |
|---|---|
| گیسوے محمد کا مین دیوانہ ہوا ہون | ہے جلیل مجھے وحشت سودے صحرا نہین |
| جب بکھا تو اسکو تو کونسی شے شعر | پہ بہول بہی نہ آوین گے آپ اپنے مدینہ |



پہونچے اودہ بستی مین سخی تن سے نکلکر
تھی روح مری عاشق شہید مدینہ



## ردیف - یا

غیر پر بھی نگاہ رحمت ہے
آپکی آنکھہ مین مروت ہے

یار کی دیکھنے کی حسرت ہے
نہین معلوم کب قیامت ہے

لیجئے دل اگر ضرورت ہے
اسکی کیا پوچھنے کی حاجت ہے

کہتے ہین چیز کیا قیامت ہے
اب کہا یہہ کہ روز فرقت ہے

مختصر سن لو حال غنچۂ دل
اک گلستان کی سی حکایت ہے

ہنس پڑے دلکو جلا کے خاک کیا
شعلہ رو یہہ کیا شرارت ہے

کون بیمار ہوا اون آنکھون کا
تندرستی ہزار نعمت ہے

مٹی دینے ہمین نہین آتے
خاک سے بات پر کدورت ہے

کس و ناکس کے مونہہ لگے رہنا
دختر رز ہی کی یہہ حرمت ہے

سختیان ان بتون کی ہم جھیلین
بندہ پرور خدا کی قدرت ہے

قطعہ

صدمۂ عشق چشم سے نے دو
مجکو یہہ رنج عین راحت ہے

کل تھی شمعون سے جنکی گھر روشن
بے چراغ آج اونکی تربت ہے

شیشے جنکے دلوں میں ٹوٹ گئے تھے | تم ہمیں اتنی اور فرصت ہے
اسکے دیدار دیکھتے تھے کیا دیکھا | رنج ہے دنیا مقام عبرت ہے





ہے غزل میر کے غزل پہ سخی
ہمکو جنکی زبان سے الفت ہے

ہائے کیا جلد دن اخیر ہوئے | کل جوانی تھی آج پیر ہوئے
قتل کتنے جوان و پیر ہوئے | ایسے صفا کے تم صغیر ہوئے

انکو بغیر حاضری ہو معاف | دام صیاد میں اسیر ہوئے
توڑ دینگے ان آسمانوں کو | مرے نالے کبھی جو تیر ہوئے

بیچ کیا ان کیوں قبر گر آئیں | پادشاہ دم اخیر ہوئے
ہن گیا دل تو جلکے کہتے ہیں | شعلہ رو یہ نہیں تم شریر ہوئے

بوسہ ملتا نہیں بغیر سوال تو | عاشقی کیا ہوئے فقیر ہوئے
دوستوں کی نظر سے اب نہ گرا | اے فلک بس بہت حقیر ہوئے
انکو ہم رنگ گل کیا پیدا | تم عنادل کے ہم صفیر ہوئے

عاشقوں میں مرا جواب نہیں | تم حسینوں میں بے نظیر ہوئے
لیجئے عاشقوں کے سر صاحب | آپ پاس گنجفہ کے میر ہوئے





کس سے لیں داد اے غزل کی سخی
ہائے زندہ نہ آج میر ہوئے

یارکا پیرہن نصیب کسے
عاشقو یہ کفن نصیب کسے

دلکو غنچہ نہ آئے خوش تو آیا
[illegible] نصیب کسے

دشت مین قیس کو یہ فرہاد
عاشقی مین وطن نصیب کسے

ایک رشک پری نما عاشق ہوش
ایسا دیوانہ پن نصیب کسے

شمع روتی ہوئی یہ کہتی ہے
اور وہ انجمن نصیب کسے

شوخ چشمی دیکہا کے کہتے ہین
دیکہیو ایسا ہرن نصیب کسے

۴ ۲۲

کیون نہ عشق سخی سے وہ خوش ہون
عاشق خوش سخن نصیب کسے

بجلیان کانونکی دکہلاتے رہے
آج ہمکو یون تڑپاتے رہے

منع آنکو وہ فرماتے رہے
جانیوالے روز وان جاتے رہے

ہجر کی شب بہر رہا یہ مشغلہ
درد اور صدمہ کو سمجہاتے رہے

بعد مرنیکے ہوئی خدمت مری
دیر تک غسال نہلاتے رہے

پوچہتے ہو کیا شب فرقت کا حال
ستہ اکیلے اس سے گہبراتے رہے

ظلم اونکو رات گیسوئے سیاہ
کانپین جہک جہک کے سہلاتے رہے

ان بتونکا حال پوچہیگا خدا
تو کہینگے ہم کہ ترساتے رہے

بے حجابانہ کہی جو ایک بات
سرنگون ہوکر وہ شرماتے رہے

خاک ہی مین دفن کرنا تہا اگر
پہر ہمین کاہیکو نہلاتے رہے

عشق مین رہی غذا ہاتھ آگئی
اونکی موںہہ کی گالیان کہاتے رہے

مرغ نامہ بر مرا ہو جائے ذبح
غیر ایسے جوڑ پہڑکاتے رہے

حال اوس کوچہ کا جو ہمنے کہا
اہل جنت سنکے پچتاتے رہے

کون آیا تہا پئے سیر چمن
آج دن بہر پہول مرجہاتے رہے

ہجر مین غم کے جو نعمت ملگئی
کس مزہ سے اسکو ہم کہاتے رہے

وہ ہمارے دلکا دشمن ہوگیا
جسکو ہم پہلو مین بٹہلاتے رہے

یون کسیکا خون کرتا ہے کوئی
تم تو پہرون پان ہی کہاتے رہے

قطعہ

جب ہمین پوچہا کسی نے تو کہا
وہ تو یک مدت ہوئی جاتے رہے

ایکدن وہ لاکے کچہ لوگونکو ساتہہ
تربتین یہہ سبکی دکہلاتے رہے

اسمین محبوب ہے اور اوسمین کون
عاشقان ناز تہے جاتے رہے

بعد اوسکے پہر ہمارے قبر پر
دیر تک افسوس فرماتے رہے

سب نے جب پوچہا کہ اسمین کون ہے
آپ چپ رہ رہکے پچہتاتے رہے

۵

بولے ہی ہے یہہ سخی کا ہے مزار
جاندیدی لاکہہ سمجہاتے رہے

۱۱

گو حور شکیل ہو رہی ہے
پر تمسے ذلیل ہو رہی ہے

خیر دی ہے نقد دل ہمارا
اوقات قلیل ہو رہی ہے

چہوٹے گا نہ نقد دل کسیکا
ایسی تحصیل ہو رہی ہے

تدبیر کی کچھ وہان نہ چلتی
تقدیر کی تکمیل ہو رہی ہے

ان شعلہ وشوخی گل سی صورت
گلزار تمثیل ہو رہا ہے

دیکھین کوٹھے سے کسکو جہانکتی ہین
جنت زنجیل ہو رہی ہے

آب خنجر نہ تجکو دینگے
کچھ اور سبیل ہو رہی ہے

جاگے پہر رات بہر کہین تم
صورت تبدیل ہو رہی ہے

اوس گلکو جو دی ہے گل سے ترجیح
بلبل سے ذلیل ہو رہی ہے

پہر سامنے ہے وہ روی روشن
پہر شمع ذلیل ہو رہی ہے

پوچہو نہ سخی کی ناتوانی
ہڈی تحلیل ہو رہی ہے

دشمن اونکی ادا ہے کسکی
بندیکے سیوا قضا ہے کسکی

کوئی نہ حسین نیک دیکھا
کیا جانیے بددعا ہے کسکی

اے باد صبا اوڑا نہ مجکو
گلزار مین پہر ہوا ہے کسکی

میرا خون اور حنا تمہاری
دیکھین سرخی سوا ہے کسکی

محرم کے بند کہول ہی دو
ہم ہین تم ہو حیا ہے کسکی

کس سے برہم ہے زلف مشکین
ارشاد تو ہو خطا ہے کسکی

فاقہ نکرونگا ہجر مین مین
یہہ صدمہ و غم غذا ہے کسکی

ناحق ہمین کون پیستا ہے
اے چرخ تو آسیا ہے کسکی

کہتا ہے سحی کہ عشق کس کون شو
نسبت الفت آشنا ہے کسکی

عشق و ندان مین یہہ ہنسی ہے
ہم مین اور ہیرے کی کنی ہے

کچہہ سست ہو آج حضرت دل
بتلائیے تو کہان چہنی ہے

جو منہہ سے کہا وہی کریگا
دل بات کا تو بڑا دہنی ہے

عقدہ نہ دہن کا کچہہ کہلیگا
یہہ راز سخن نہفتنی ہے

اللہ رے جذب شوق قاتل
از خود رگ ہاتھ کی تنی ہے

خود بین وہ آپ ہو گئے باہم
ٹہنگے سے جو آرسی بنی ہے

آفت ہے دوست مونہہ سے کہنا
ایسی کچہہ ہم سے دشمنی ہے



دکھلا دیا کفن سے مجھکو
یہہ پیر فلک بڑا دنی ہے



بت کا ہے پیار خدا خیر کرے
ہون گنہگار خدا خیر کرے

لو وہ ابرو سے ہنسی ادنکی نقاب
نکلی تلوار خدا خیر کرے

تو بہی اوس زلف کے ہم صورت ہے
اے شب تار خدا خیر کرے

بے چلے جان نپسی جاتی ہے
دم رفتار خدا خیر کرے

کیا چلا کوئی تبان مین اکل
جا مرے یار خدا خیر کرے

خواب مین دیکہہ گئے کسکی آنکہین
ہوئے بیدار خدا خیر کرے



ہجر میں حال سخی مت پوچھو
یہ ہیں آثار خدا خیر کرے



مرغ دل لیگیا وہ یار ابھی
سیکھو گئے مئے مجکو خار ابھی
ایک بوسہ تو مانگ سکتا نہیں
تمنے اگر نہ دیا دل کو
قتل کا عزم ہو تو بسم اللہ
پھر پریشان کیجیے لگا سے مجھے
کھیل میں وعدہ وہ بھول جائیگا

کھیلنے آیا تھا شکار ابھی
جا کے گل کو کرونگا پیار ابھی
دو کہوں تو سنا ہیں چار ابھی
خوب روتا تھا زار زار ابھی
تھے قربان ترے نثار ابھی
زلف کو لیجیے سنوار ابھی
ایسے کم سنکا اعتبار ابھی -



پیشتر ازین جنکو دشمنی تھی بہت
کرتے تھے وہ سخی کو پیار ابھی



تا حق ایک بت کو مجھسے کد ہے
فرقت میں تمام شب جئے ہم
حلیہ اوسکا نہ پوچھہ بلبل
تبلاؤ میرے جنازے والو
مجھہ میں طاقت عبیا ٹھدن دامن
نیکی سے جہاں نہیں رہو ہشیار

یارب یہہ موقع مدد ہے
کچھہ بھی اس زندگی کی حد ہے
گل سا چہرہ کلی سا قد ہے
شرکت اونکی بھی تا لحد ہے
بس دست جنون کی یہہ مدد ہے
غافل یہہ خیال روز بد ہے

| تیرا بھی یار کا سا قد ہے | آسرو جھکے لپٹ کے رولون |
|---|---|



وان کون بشر نہین ہے عاشق
بس ایک سخی کا نام بد ہے



| جو آپ کہین وہ ہی سند ہے | بہتر جو کلام میرا رد ہے |
|---|---|
| بینی ہے الف یہہ او یہہ مد ہے | ابرو کی کشش ہم آج سمجھے |
| کیا بدر کو آپ سے حسد ہے | یہہ داغ نسا اوسکے دلمین کیون ہے |
| دل ہے کمبخت دانہ زد ہے | کیا جاے خیال دانہ خال |
| ابتک سنتا ہون تیری سد ہے | کب تک یہہ مخالفت سکندر |
| کہدینگے علی ہمارا جد ہے | پوچھینگے لحد مین جب فرشتے |
| تصویر میری بجاے مد ہے | عرضی مین ہے حال ناتوانی |
| تحفہ بہی ہمارا مسترد ہے | دل ہی پہر آیا داے حسرت |
| آفت کی نگاہ اوسکی بد ہے | جسکا تہا کا بس اوسکو مارا |
| یہہ شکوہ چرخ تا ابد ہے | گردش مین ازل سے مجکو ڈالا |
| ناخوش وہ مجھسے بیحد ہے | مین خوش اوسے بہی ذوقی |
| بندہ ہے نہ بندگی کی حد ہے | اللہ رے ضعف کا تصرف |



چھوٹی سے کہو سخی غزل اور
باقی رہی اس زمین کی حد ہے



کیون سمجھے نہ وہ کہ غیر بد ہے
دانش ہے عقل ہے خرد ہے

اسپر ہی وصل ہو تو قسمت
کوشش ہے بپیر دی ہی الہ ہے

جھگڑونسے بس فنا بچینگے -
منکر ہے نکیر ہے لحد ہے

کیون جی اس رنج عشق کے بہی
غایت ہے انتہا ہے حد ہے



حدت مین سخی کو اپنے لیجے
عاقل ہے مسن ہے معتمد ہے



جسپر کہ گمان آسمان ہے
یہہ تو مری آہ کا دہوان ہے

آنسو پہر آنکہ سے روان ہے
پہر اسکو تلاش رفتگان ہے

چہوٹے گا نہ عشق مصحف رخ
اسمین قرآن درمیان ہے

لاشے پہ مرے نہ کوئی آیا
سچ کہتے ہین جی ہے تو جہان ہے

مشکل کیون ہوگئی رسائی -
کیا وان کی زمین آسمان ہے

اوس بت کو خدا کہا یہہ چپکے
آخر چہمرے ہی کی زبان ہے



اس سے بہتر سخی غزل پڑھ -
مشتاق کلام ایک جہان ہے



او گل نہ پژمردہ ہو خزان ہے
بلبل خاموش باغبان ہے

اس دلکو عبث تلاش جان ہے
قالب ہے یہان تو وہ وہان ہے

کہدیتے ہین غیر کو بہی عاشق
کچہہ اونکے زبا نکار زبان ہے

بازار جنون کی آج کی سیر — لوہا سینے سے بھی گران ہے
اوس ابرو نشین کا تصور — آیا ہے تو دل ہی مین نہان ہے
وہ دیکھو مژہ وہ دیکھ ابرو — وہ تیر ہے اور وہ کمان ہے



محفل مین غزل سخی کی سنکر
سب کہنے لگے کہ خوش بیان ہے



افعی اوسکی چال لائی گی — حشر ہوگا قیامت آئیگی
ہجر مین موت کیون نہ آئیگی — کیا قیامت مین جستجو آئیگی
وان ہوا مین جو آ کے جائیگی — خوب جھونکی صبا اوٹھائیگی
سونگھا بوے زلف خوب نہین — ناک مین میرے جان آئیگی
دیکھیے کس کا خون ہوتا ہے — کچھ حنا آج رنگ لائے گی
چاندنی مین رہیگا میلا پن — چاندنی اوس دہو کے لائیگی
افعی زلف پر نہ لہرا ے — کہہ دو ناگن سے مار کھائیگی
دیکھنا چل کے آج گلشن مین — نرگس آنکھین بہت لڑائی گی
خوب ہمکو جلائی دن بھر — دیکھ لین گے جو رات آئیگی
آتش گل بجھا دے اے شبنم — آگ گلشن مین کیا لگائیگی



اے سخی لاکھ ایڑیان رگڑو
وہ کف پا نہ ہاتھ آئے گی



یہہ آئے ہو کس کس کے گھر سو کے پہنے
جو پہونچے یہانتک سحر ہوتے ہوتے

شب ہجر میری بڑی زندگی ہے
رہا حال تو بعد گر ہوتے ہوتے

لگا اشک آنکھونسے خون ہو کے بہنے
یہہ کیا رنگ لایا گہر ہوتے ہوتے

جسے شام کو تم کہڑے کر سکتے تھے
سُنا مر گیا وہ سحر ہوتے ہوتے

سُنا جا کے وان نامہ بر نے قضا کی
قدم رکھتے رکھتے گذر ہوتے ہوتے

ابھی ابتدا ہے جفاؤں کا ڈر کیا
محبت کا ہوگا اثر ہوتے ہوتے

صبا پر بھی اپنے ہوا باندھ دیگا
کبوتر میرا نامہ بر ہوتے ہوتے

او بہار اوسکے سینہ کا مدت مین دیکھا
ہوا یہہ شجر بار ور ہوتے ہوتے

کہو اوسکی زلفونسے یہہ حال عاشق
بہت بڑہ گیا دردِ سر ہوتے ہوتے

جہان تہی نہ روح الامین کی رسائی
وہان پہونچے خیر البشر ہوتے ہوتے

فلک سے زمین تک انہے اللہ لایا
یہانسے بہی ہوگا سفر ہوتے ہوتے

لگے باسکے لوگ تشبیہ دینے
نمایان وہ ہوئی کمر ہوتے ہوتے




سخی ہند سے اب چلو کربلا کو
ادہر ہوتے ہوتے ادھر ہوتے ہوتے




یہہ چہوتہ چمن مین کچہہ حیا کی
غنچونکی جہنگی مین اوڑا کی

کیا پوچہتے ہو میری قضا کی
کس دن یہہ ہوا نہین اوڑا کی

زاہد کو ہوئی نہ بت سے الفت
ایسی پہٹکار رہے خدا کی

بوسہ خیرات حسن لے گا — تسبیح و فقیر لے دعا کی
اوس کی جو عمر بیت گئی ہو قتل — قبر پائے شہید کربلا کی
بلبل کو خبر نہین ہے کہ یہ گل — تصویر ہے کسکے نقش پا کی
اوس مین جب سے کہ ستم پیا ہی گلگون کیا — حشر مین خدا سے ہونگے شاکی

۱۸
پہونچی اعلی پہ بھیجے ایک غزل اور
ہے فکر سخی بھی کس بلا کی

الفت ہے گیسوے دوتا کی — خوبی ہمکو عجب بلا کی
وہ بت معشوق ہو ہمارا — واللہ یہ شان ہے خدا کی
لپٹی رہتی ہے روز اوسنے — اچھی بن آئی ہے قبا کی
لاتا ہے جواب خط کبوتر — مدت سے بھی خبر اوڑا کی
ہاتھو نسے نہ پونچھیے میرے اشک — سرخی چھٹ جاے گی حنا کی
وعدہ یہ وہ کب مرے گھر آئے — دیوار ہے جھوٹ کے ادھا کی

۱۹
اس فکر معاش مین سخی نے
فرمائش ناتوان ادا کی

تھا جنت مین نہین یار کوئی — نہ ملے حور طرحدار کوئی
جھانک اوس کوٹھے کی رہنے والے — منتظر ہے پس دیوار کوئی
حشر کے روز ہے خوب سمجھو — ہمسا نکلا نہ گنہگار کوئی

بار فرقت میرے سر پر کہنا — کیا تجھے سمجھے ہو بیکار کوئی
سخت پتھر ہین عیاذ باللہ — ان بتون کو نکرے پیار کوئی

۲۰
کیون اکیلے پڑے روتے ہو سخی
کر گیا آج پہر انکار کوئی

دم نہ دیکھا مرا نکلتے ہوے — سُنکے سوت آئے ہاتھ ملتے ہوے
دل ہے میرا نشیب مین صاحب — آئیگا ذرا سنبہلتے ہوے
شب کے بوسے اونہین جو یاد آئے — اوٹھ گئے سو نہ مرا مسلتے ہوے
دیکھو آتا ہے مرا طفل سرشک — کیسی اٹکیلی چال چلتے ہوے
وہ ہمارے جنازے کے مشتاق — آئے ہین کودتے اچھلتے ہوے
ہوش و صبر و قرار و تاب و توان — عشق مین سب چلتے ہوے

۲۱
خوب فکر سخی کا سانچا ہے
نکلے آتے ہین شعر ڈہلتے ہوے

آنکھ پہر تمنے چرائی دیکھئے — تمنے پہر چوری لگائی دیکھئے
یار کے رخ کی صفائی دیکھئے — آینہ نے موہنہ کی کہائی دیکھئے
اب خدا بھی کچھ نہین سنتا مری — نارسائی کی رسائی دیکھئے
آہ کی دلکی جگر کی بخت کی — کس کی کس کی اب برائی دیکھئے
فصل گل مین قید چھوٹے تو خزان — وہ اسیری یہہ رہائی دیکھئے

سبزہ خط رخ پہ کیا دلچسپ ہے — اپنے دل کی تراوٹ دیکھیے

تمنے مجکو آہ کیا دیکھہ دیا — سیر طبیعت گدگدائی دیکھیے

یار سے آنکھیں لڑائین تب ہمے — موت کس جھگڑے مین آئی دیکھیے

بے تردد مفت رہا ہے نقد دل
کیا سخی کے جی مین آئی دیکھیے

دل بہی وہ لینگے جان بہی لینگے — اون کا کیا کہنا وہ سبہی لینگے

آج وہ بلبلو نکا جی لین گے — پہول سے ہاتھہ مین کلی لینگے

ہاتھہ آئے جو سوزن مژگان — زخم اپنے جگر کا سی لینگے

ہائے کس درد سے کہا شب وصل — رات بہر بیہہ ہمارا جی لینگے

آو شکوہ نہ ہجر کا ہوگا — وصل مین ہم زبان سی لینگے

دل کہلونا نہین جو کہتے ہو — ہم بہی لینگے ہم بہی لینگے

دل مرا اونکی دلگی مین گیا — اب جگر بہی ہنسی ہنسی لینگے

اک جگر رہگیا ہے وہ بہی سہی — اور کیا وہ کسیکا جی لینگے

حشر مین ہم پہ ہے نجات سخی
دامن مرتضے سے علی لینگے

آج ہمپر عتاب ہوتا ہے — دیکہین کیا انقلاب ہوتا ہے

غیر مست شراب ہوتا ہے — جلکے یان دل کباب ہوتا ہے

قطعہ

آپ شعر پڑھے قصور معاف — بندہ اب بیٹھے حجاب ہوتا ہے

بام پر چڑھتے ہو نظر نہ لگے — روبرو ماہتاب ہوتا ہے

ہجر کا روز بھی قیامت ہے — عاشقوں پر عذاب ہوتا ہے

شیخ صاحب نے ایکدن پوچھا — کیا بوقت شراب ہوتا ہے

میں نے کی عرض لیجیے سنیے — کم سے کم جو حساب ہوتا ہے

شیشہ ساغر صراحی مئے ناب — میوہ مصری کباب ہوتا ہے

آئینہ ہار عطر شمع چراغ — گل گلوری گلاب ہوتا ہے

اور معشوق ایک بناؤ کے — غیرت ماہتاب ہوتا ہے

دونوں پی پی کے جب ہو مست تو کے — وصل پھر لے جناب ہوتا ہے

آگئے بس لطف وصل کہنے میں
اب سخی کو حجاب ہوتا ہے

غیر کا ذکر ہر گھڑی کیا ہے — اور باتیں کرو یہی کیا ہے

یہہ سخی سے سخی کیا ہے — کچھہ سخی سے کہو گے بھی کیا ہے

دل نہ لیجانے دینگے ہم اپنا — لاگی بھی یہہ دل لگی کیا ہے

بدر اسکو کہوں کہ غیرت بدر — کس سے پوچھوں کہ ماجرا کیا ہے

کیسے حیران ہیں غیر کے پیچھے — آگے پچتائینگے ابھی کیا ہے

وعظو یہہ اگر بہشت نہیں — پھر مرے یار کی گلی کیا ہے

کہیں کانٹم سے دون کہ چہاؤن ... یہ سنکے آپکی خوشی کیا ہے

کیونکر گہر سے جاؤں زنجیر کہ ... ایسی لگو ہے پری کیا ہے

دل لیا جان کی بہی خواہش ہے ... ایک نسبت ہے عاشق بیاہے

۲۵ — نہیں ہوتی تیری کی مشکل حل — ۱۲

میرے مشکل کشا سے عجب کیا ہے

قطعہ

عجب یاد قامت میں آفت رہی ... کہ مجہپر سراپا قیامت رہی

وہی ہیں کہ ہمسے عداوت رہی ... ہمیں ہیں کہ اسپر ہی الفت رہی

بتوں سے جو بندونکو الفت رہی ... تو ساری خدائی سے نفرت رہی

ہوئے بعد مرنیکے بہی وہ نہ صاف ... میرے خاک سے بہی کدورت رہی

دم مرگ ہاتہ رہے میرے گہونٹ ... لبوں پر کسی کی شکایت رہی

سخن آتے ہی لب کا بوسہ لیا ... بڑی بات حضرت سلامت رہی

خدا کیلئے بت کو کہتے ہو سخت ... نہ اب تمکو کچہہ آدمیت رہی

جو بندہ نے بہی کوئی کلمہ کہا ... تو پہر شیخ جی کیا شناخت رہی

یہہ رندونکو جس دختر زکی ہے تاک ... میرے پاس وہ ایک مدت رہی

جنازہ بہی سونا نہ چہوڑا گیا ... لحد تک مرے ساتہہ حسرت رہی

چلے تم مگر مینے دیکہی ہی چال ... مرے سامنے تو قیامت رہی

۲۶ نہایت قریب اپنی رخصت رہی

جو رہنا دلمین منظور نظر ہے
تو آئین سنو قصے یہہ اونکا گہر ہے

نہ پوچھو ہجر مین جو جان پر ہے
بس اب تے ہین قصہ مختصر ہے

غضب ہو حلقہ نتھہ کا مین چہولون
وہان ہر وقت غصہ ناک پر ہے

مین سودائی نہین زلفون سے الجہون
پریشان ہو یہہ کسکو دردسر ہے

بڑے زور و نشے کا تا ہے میرا سر
ادہر لا چوم لون بازو کدہر ہے

وہ کیا انجام حسن و عشق جانین
ابہی کچہہ آگے پیچہے کی خبر ہے

وہ گہر رخصت ہوے مین نیم جان ہون
الہی آج کی کیسی سحر ہے

حسینو انکو بلا ڈلوٹ لیجائین
یہہ گہر وہ ہے یہہ دل ہی یہہ جگر ہے

۲۷ ۱۲

سخی کیون اسقدر روتے ہو تم آج
کہ دامن آستین رومال تر ہے

چلے پہر ہاتہہ غیرو نکا پکڑ کے
یہہ سمجہایا تہا اونکو پانون پڑ کے

نکل پہر طفل اشک آنے بگڑ کے
بڑے گستاخ ہوتے ہین یہہ لڑکے

جگر اور دل نہین پہلو مین سینہ
ہوئی برباد یہہ بستی اوجڑ کے

کبہی پہونچیگا دل ون انگلیو تک
نگینے کیطرح خاتم مین جڑ کے

دم گریہ رہے نالیکا بہی شغل
غرض بارش ہی ہو بجلی ہی کڑکے

گدا ہون میری بات سنیے نہ ادہو
کہ عادی ہوتے ہین مجذوب بڑ کے

لکھونگا حال درد سر کہان تک
لگادون نامہ مین صندل رگڑ کے

اگر قسمت مین فرقت ہے سمجھنا
مٹاتا خط پیشانی رگڑ کے

گلہ محشر مین بھی ہوگا نہ اونکا
کھڑے رہجائینگے دامن پکڑ کے

نکالی وصل مین کوئی اگر بات
تو بولے یہہ زبان گرجائے سڑ کے

مرا مژدہ اوٹھا تو رو دئے وہ
جنازہ کا میرے پایہ پکڑ کے




سخی اوس زلف کو چھو لیتے ہو روز
کسی دن پاؤن مین بیڑی نہ کھڑکے




چہرہ پر کیون نہین بحالی ہے
خیر سے تو مزاج عالی ہے

بدر اور مہر دو ہین نام اونکے
اک جمالی ہے ایک جلالی ہے

سنکے بیساختہ دعا نکلی
کس مرے کی تمہارے گالی ہے

اب نہ لے چین سے کیجئے صاحب
بس طبیعت بہت سنبھالی ہے

عشق کرنے کو ہم جگر کرتے
اجی اس دل جان کھالی ہے

دنکو نالہ مرا سنا تو کہا
یہی آواز رات والی ہے

کرچکے آئینہ کو وہ حیران
ان دنون آرسی نکالی ہے




اور بھی اک غزل سخی کہدو
یہہ تقاضائے فکر عالی ہے




آج غصے سے مونہہ پہ لالی ہے
کسپہ برہم مزاج عالی ہے

دی دعا کیا اونہین غضب مین پڑے | ایک موںہ مین ہزار گالی ہے
زلف شبگون دکھلا کے کہتے ہین | یہہ گھٹا بر شکال ڈالی ہے
تیس[۳۰] دن یار اب نہ آئیگا | اس مہینے کا نام خالی ہے
جان دین ہم اونہین سخی کام | خوب یہہ دلگی نکالی ہے
چرخ پہ بدرحسن کو کہتے ہین | یار کا ساغر سفالی ہے
دام ہے مرغ دل پھنسانیکو | ٹھہرا دن کر تبو نکی جالی ہے
کیون جی کاکل پہ ہمکو دہوکا ہے | کالی ناگن یہہ تمنے پالی ہے
تلخ ہین میٹھے ہونٹ چوسنے پر | گویا انکی مٹھائی کہالی ہے



اور دیوانہ پن سخی کا سنو
اک پری رو پہ آنکھ ڈالی ہے



## خمسہ

آستین کہنی تک چڑہالی ہے | تیغ بہی میان سے نکالی ہے
اتنی عادت تو روز ڈالی ہے | آج غصہ سے مونہہ لالی ہے

کسیہ برہم مزاج عالی ہے

ہم بہی اپنے مزاج کے ہین کڑے | بد مزاجون کے پاس ہم نہ کہڑے
ہوے شرمندہ لیکن آج بڑے | دی دعا کیا اونہین غضب مین پڑے

ایک مونہہ مین ہزار گالی ہے

سر کے سلجھاتا ہوں تو کہتے ہیں
سر کو دکھلاتا ہوں تو کہتے ہیں

سر ٹیکتا ہوں تو کہتے ہیں
سر کو جھکاتا ہوں تو کہتے ہیں

میری دیوار کا خدا حافظ

غیر کہتا ہے میری آنکھ لڑی
کوئی اتنا خدا کرے نہ اڑے

میرے جی میں ادھر نگاہ گڑی
سر فروشوں کی چشم بیند پڑے

اون کی تلوار کا خدا حافظ

زلف دیکھوں تو مار کہتا ہے
چھوؤں مژگان تو وار کہتا ہے

گر کمر پکڑوں نزار کہتا ہے
عزم بوسے پہ یار کہتا ہے

مرے رخسار کا خدا حافظ

ہجر کو ہم مکان دیتے ہیں
دم آخر زبان دیتے ہیں

ہنس کے یہ دو کان دیتے ہیں
ہم تو فرقت میں جان دیتے ہیں

شوق دیدار کا خدا حافظ

مصلحت سیج پہ کر رہا ہے دل
سب کے سب ایک در ہوئی مجمل

ایسا گل چین کہاں نکلے ہے غافل
بلبلیں قید باغبان غافل

گل زردار کا خدا حافظ

جان سے جو گئے تو کہہ کے چلے
ہائے ہم کھو گئے تو کہہ کے چلے

قبر میں سو گئے تو کہہ کے چلے
دفن ہم ہو گئے تو کہہ کے چلے



## رباعیات



آنکھون مین رہین وہ تو تصاویر بنجاے
آئین جو دل مین تو طاقت نہ رہجاے
گر یاد رکھے نام کا وظیفہ ہو سخی
بے شبہ زبان کی طاقت بڑھ جاے

## ولہ

ابرو کا ہوا عشق تو خنجر مارا
مژگان نے کیا اسی طرح نشتر مارا
اسپر بھی سخی یار نے طرہ یہ کیا
زلفونکا جو سودا ہوا پتھر مارا

## ولہ

اکدم وہ نہ شکل آشنائی دیکھی
ہر مرتبہ اوسکی بیوفائی دیکھی
وہ بت نہ ہوا رام سخی کا جس سے
بس ہمنے خدا تیری خدائی دیکھی

## ولہ

جو مشک ہو اوس خط کے آگے گل سمجھو
زلفونکی مشابہ ہو تو سنبل سمجھو
مارا ہے جبتک ہے سخی مار سیاہ
سر پہ جو چڑھے سانپ تو کاکل سمجھو



## قطعه تاریخ مسجد علی حسن صاحب رئیس قصبه کڑا از مصنف

نشان مسجد عبد الغفور بعد ابنیا
علی حسن ز عقیدت چنین بنا آمد

سحی چو کرد بدل فکر سال تاریخش
ندائے غیب نسبے خانۂ خدا آمد

۱۲۸۳ ہجری

## تمت

# دیوان سخی حصۂ دوم

ردیف (۱) بسم اللہ الرحمن الرحیم الف (۵)

ہو وصف کیا رسول علیہ السلام کا
یارا نہیں کلیم کو بھی یہاں کلام کا

پاتا ہوں خط بہشت بریں کے مقام کا
نور خدا ہے روضۂ انور امام کا

کسطرح ہو نظیر علی کا جہان میں
پیدا کیا خدا نے کسی اپنے نام کا

کاسہ یہاں سبیل حسینی کا دیکھ لے
اے دل یہی نمونہ ہے کوثر کے جام کا

(۲)
ذاکر حسین کا ہوں جو دنیا میں اے سخی
مولا کے ساتھ حشر بھی ہوگا غلام کا
(۷)

زمانہ ہے خوشی کا خرمی کا شادمانی کا
وصال یار حاصل ہے مزا ہے زندگانی کا

مریض ہجر کی طاقت جو پوچھیں تم کہہ دینا
زباں پر نام ہے بار گراں ہے ناتوانی کا

رقیبو تم میں وہ کیا تھی کہ سب اگلا چلن بھولا
عنایت کا توجہ کا کرم کا مہربانی کا

اگر گردوں نے دکھلا چودھویں کا چاند تو دیکھا
ہمیں یاد آیا ہے نقشہ کسی کے نوجوانی کا

پهلا خورشید کو نور سحر کا کب میسر تها
پهر چلی وہ ہے فلک کی آ سپتی پهر بیاد دیکها

قدم اوٹهتا نہیں چلنے بن سنسید سانس لینے بن
تن ناتوان کیا بیچارہ سخی پڑا ہے پهر بیاد دیکها

(۴) عجب پیارا داستان مثنوی سکندر و پهر خضر ہیں
تپانتا ہے اسمین کچھ سخی کے بہی کہہ دیکها (۹)

یاد ہے پالی مین بخت اپنا یاور ہو گیا
پڑ گیا جو آ طبع پا تو نگین گوہر ہو گیا

اسقدر ہے نور تیرے رو کے انور ہو گیا
ماہتاب ان پر گمان سکندر ہو گیا

آج کی تیزی اتری ساقی نہ ہوگی کبهی
ہم تلک نوبت آئی وہ ساغر ہو گیا

اب ہوا اسو ناصح کے ساتھ اپنا یا نصیب
ہوگئے لاغر جب مین وہ سکتا لاستر ہو گیا

جان اکے غش قدسیہ ہو گیا اثر تو دیکهنا
جو اوگا نخل اپنے تربت پر صنوبر ہو گیا

خاک کوئی یار ہونے کی صفت کیا کیجے
جسکا ہر ذرہ فلک جا کے اختر ہو گیا

دیکهنا تاثیر جو نگین لی اوسکی لکهی
سنگ مع سے حرف کا نقش سنگ مرمر ہو گیا

جو کہا پیغام مین سمجها کلام الله اوسے
آپکا پیغام بر صاحب پیغمبر ہو گیا

(۴) آئینہ برداری اوسکی ہاتھ آئی ہے سخی
اب تو اپنے وقت کا مین بہی سکندر ہو گیا (۹)

حیف ثابت ہے نہ دامن نہ گریبان اپنا
موسم گل مین ہے اسد نگہبان اپنا

لیگیا سینے سے دلبر دل لال اپنا
آج پهچهے مین نہیں مرغ خوش الحان اپنا

ہند مین آکے جو دیکهی لب رنگین تیرا
لعل کو پهر نہ پسند آئے بدخشان اپنا

شوق ہے دشت نوردی کا ہمین نزور ازن
چھوڑ کر ہمین چلا جائے بیابان اپنا

شمع کو روشنی کا اپنے بہت دعوے ہے
ساق پاسے کچھہ اوٹھا لیجئے دامان اپنا

ہمسری اوس رخ تابان کے بہت مشکل ہے
موہنہ بنا آئے کہین مہر درخشان اپنا

کوچہ یار کو کیا ہمسے چھوڑا دیگی رقیب
کہین شیر و نسے بھی چھٹا ہی نیستان اپنا

یہان کبھی رتبہ شاہی تہا ہماری ہی لئے
ہر پری رو ہمین کہتا تہا سلیمان اپنا




ہم نہ مانینگے سخی گریہ یہہ بیوجہ نہین
تمکو دکھلایا کسی نے رخ خندان اپنا

ہم مر جو گئے ہین تو جلایا نہین جاتا
اس روٹھنے والے کو منایا نہین جاتا

ناطاقتی و ضعف کے ممنون ہین تو آج
سر زانوے دلبر سے اوٹھایا نہین جاتا

آنسو نکل آتے ہین قلق سے دم تقریر
قاصد سے مرا حال سنایا نہین جاتا

کیا آتش فرقت نے بڑی پائی ہی تاثیر
اس آگ سے پانی بھی بجھایا نہین جاتا

رکھ ہاتھہ پہ رکھا نکرو وقت تکلم
ہر بات مین قرآن اوٹھایا نہین جاتا

تربت سے ہی مین شرمندہ گناہون سے بڑا ہون
اللہ کے سرکار مین جایا نہین جاتا

کیا لطف شب وصل گیا نیند سے اوسکے
ہوتے ہی سحر اور جگایا نہین جاتا




کہئے تو سخی مانگئے کیا وصل کی دولت
کچھہ آج مزاج آپ کا پایا نہین جاتا

مرے قبر پہ سے پہر آئے کیون یہہ جمال کیون نہ دکھلایا

میں تو سو رہا تھا مزار میں مجھے کیوں نہ تمنے جگا دیا

ہوا غسل لائے جنازہ بہی تہہ خاک مجکو دبا دیا

ہمیں جو تنگ تھے گہر سے مزار تک بہی اجل سے کیسا ملا دیا

کہاں آبرو کی تھی آرزو کہاں عشق بت میں پہنسا دیا

میں تصدق اسکی خدائی کے جو دیا ہی مجکو گنوا دیا

بت خوشجمال کو دیکھکر ہمیں یاد بھہ گئیں نصیحتیں ۱۲ سعد

جو پڑہا تہا حضرت شیخ سے وہ سبق ہی ہمنے بہلا دیا

جو نکالوں آہ میں سینہ سے جو سناؤں نالہ بصد فغاں

تو عجب نہیں کہ کہے خدا مرا عرش کسنے ہلا دیا

مجہے دفن کرنیکے ساتھہ ہی مرے گلبدن نے وفا کے لی

جو گلے میں پہول کا ہار تہا وہ لحد پہ میرے چڑہا دیا۔

ابھی عیش کر وصال میں جو رقیب سامنے آگیا۔

وہیں اس نے غصے کہ چھپ رہوں میرا پاؤں چپکے دبا دیا

کہا ہمنے دلکے جو دیکھیں کہ ہمیں لگ بیٹھے تو بول اٹھے

اجی لاؤ چپکے چہپا ہی لیں کوئی جانتا ہے کہ کیا دیا

جو ہمارے موںہہ سے نکل گیا کہ ہمارا دل لئے آئے ہو

لگے کہنے اسکو بہی سوجھ سے کہیں راستہ میں گرا دیا

جہان پوچھا مرے جنازہ کو کسی اجنبی نے کہ کس کا ہے

ہیں تصدق اوسکے زبان کے میرا نام ہی کسی نے بتا دیا

وہ تمام شب کی جلی کٹی یہ پتنگ اپنا دکھا گئے

کہ سحر کے ہوتے ہی شمع کو سر محفل اوسنے بجھا دیا

مرے بیوفا سے پیام بر یہ ضرور جا کے ہی پوچھنا

کہ ہوا تھا ایسا قصور کیا جو سخی کو تمنے بھلا دیا

ہوئے ملیا برج مین اے سخی جو شریک اہل مشاعرہ

یہان شاعرون کے کلام نے ہمیں لکہنو کو بھلا دیا

آہ سوزان کا ہمارے جو شرارا ٹوٹا ۔۔۔ آسمان جل گیا اور اوسکا ہر تارا ٹوٹا

یار کا بند قبا توڑ کے ہم پچہتائے ۔۔۔ حیف یہ رشتہ جان کیون نہ ہمارا ٹوٹا

بلبلین آنے لگین خار چمن ہی لگنے ۔۔۔ ہار پہولون کا جو اوس گل نے اوتارا ٹوٹا

مرض ہجر گیا وصل کی نعمت پا لی ۔۔۔ آج صد شکر کہ پرہیز ہمارا ٹوٹا

وقت تحریر قلم ہاتھ سے وان کیا اوٹھتا ۔۔۔ نازکی سے نہ جہان خط کا کنارہ ٹوٹا

صدمہ تیر نگہ کا متحمل نہ ہوا ۔۔۔ شیشۂ دل مرا ہوتے ہی اشارہ ٹوٹا

۸

ہم تردد مین سخی اوسکو غنیمت سمجھے

کوئی مضمون جو ہاتھ آ گیا مارا ٹوٹا

۱۰

یار شمع ساق یاد دکھلائیگا ۔۔۔ آج پروانہ جلایا جائیگا

اپنے سے جب مجکو ہلکا پائیگا
برگ کاہ اوسدم بہت پچتائیگا

اے جنون صحرا کو کب لیجائیگا
کب تلک تلوا مرا کہجلائیگا

غسل میت کو مرے کون آئیگا
ابر رحمت ہے کرم فرمائیگا

دیکھینگے حال اپنا گر شمع و چراغ
یہہ ہنسیگا اوسکو رونا آئیگا

جسم مردہ مین مرے جان آئیگی
اونکی پاپوشکی جو ٹہوکر کہائیگا

ہجر جانان مین تو ہون مین جان بلب
بار غم کس سے اوٹہایا جائیگا

نازکی کرنے نہ دیگی مجکو قتل
یار سے خنجر نہ کہینچا جائیگا

زلف کالا سانپ ہے اے دل نچھو
دیکھہ اے نادان ڈسو کہا کہائیگا

عشق ابرو مین سخی بچ جائیگی
دوش پر قاتل کمان لٹکائیگا

نہین اورکے ہجر مین کہل کے کانٹا
ہوا ہون مین فرقت مین اوسکے گلے کا کانٹا

میری لاغری دیکھلے تل کے کانٹا
ارادہ مین ہے گر تقابل کے کانٹا

سوا مین پر اوسنے شرارت یہہ چہوڑی
چبا ہے ہر ایک ڈھیلے مین قل کے کانٹا

یہہ قسمت ہے بدہاتہہ گل پر جو مارون
تو لگتے ہی ہو میرے چنگل کے کانٹا

میرے پاؤن پڑتا ہے صحرا مین کیون یہہ
جو کہنا ہوا اسکو کہیے کہل کے کانٹا

دیا عکس مژگان نے ساقی تو دیکھو کہا
سمجھتا ہے ساغر مین ہے مل کے کانٹا

خدا ہیچ دیتا ہے اک آبلہ پا
ہے پابند جیسے توکل کے کانٹا

چمن مین نہین باینکا دینے والا
پڑے حلق مین کیون نہ بلبل کے کانٹا

پنایا سخی تونے مضمون مژگان
اسی فکر مین ہوگیا گھل کے کانٹا

کیا ہوا گر بند ہے گو یہہ روزن دیوار کا
دیدۂ دل ہی سے کر لینگے نظارہ یار

ہون مین بندا توان کیا بوجہ اوٹھے دستار کا
زاہدا یان بوجہ اوٹھہ سکتا نہین دستار کا

آنکھ نے مارا ہے ہون مشہور کشتہ یار کا
سچ ہے یہہ مار سپاہی نام ہو سردار کا

شاہین مژگان کے تو بندش کٹاریکی ہوئی
وصف مین ابرو کے مضمون بندھ گیا تلوار کا

بار سے نازک کمر لچکے پہ لچکے کہاتی ہے
چہوڑ دو صاحب بڑہانا گیسوے خمدار کا

پشت پر چوٹی ہے اور سینے پہ ہے ناگن سا عکس
صاف آئینہ سے بہی ہے جسم اپنے یار کا

باغمین ایک پہول کے بسے لئے پہرون آج
ہوگیا دہوکا جو ہمکو اوس گل رخسار کا

عاشق اب تو یہہ تہا ہی دن گل دیگر شگفت
دلکو مایل دیکہتا ہون بعد لیسے رخسار کا

جب بجا گہڑیال دروازیکو آیا مین رات
دہیان تہا اسد رجہ اوس پازیب کے جہنکار کا

او پری لو حور وش کہتا لقا اور شک مہر
چار آنکہین کر بہت مشتاق ہون دیدار کا

ماہ نو کو دیکہکر ہوتا ہے یہہ دلکو خیال
چرخ نے کہینچا ہے نقشہ ابروے خمدار کا

گرم بازاری جو ہے یوسف ثانی کی ہے
اب تو چرچا ہی نہین ہے مصر کے بازار کا

شب کو ملنے مین جو وہ لوٹا تو یہہ بھی مرگیا
رشتۂ جان سخی رشتہ تہا اوس زنار کا

زلف شب آسا ہے یا کالی گھٹا
گیسوؤن کی دیکھکر کالی گھٹا

مانگ مین سیندور دسنے سے ملا
کیا عجب چھپ رہے گر یہہ وہ ماہ

گائے وہ مطرب کہین ساون اگر
کچھہ تو جادو کر کے تھم جاوے مینہ

دیکھکر رخسار نورانی ترے
چشم میگون ہے کہ متوالی گھٹا

رعد نے اپنی چھپا ڈالی گھٹا
کچھہ شفق پھولی ہے کچھہ کالی گھٹا

آج چڑہ آئی ہے کل والی گھٹا
تو بجاوے رعد کے تالی گھٹا

آئی ہے اسے طفل بنگالی گھٹا
ہو وہہ کا رتبہ عالی گھٹا

۱۲

دام مین بیشک یہہ آئے اے سخی
دیکھے اوس کرتے کی گر جالی گھٹا

۵

پہر تجھکو عشق کاکل خمدار ہو گیا
آہو تو میری چال سے بیمار ہو گیا

سودائی کر دیا میری زلفون نے سانپ کو
تجلے حسن گرم سے شبنم پہ پڑ گئے

یہہ طوق اب گلے کا میرا ہار ہو گیا
پامال کبک بھی دم رفتار ہو گیا

دیکھی ہرن نے آنکھہ تو بیمار ہو گیا
بوسے مین لب کے نور مجھے نار ہو گیا

۱۳

کب نا ابر ان مرقد اقدس کہینگے یہہ
ابتو سخی بھی شاہ کا زوار ہو گیا

۸

عشق گیسوے صنم کا پہر اثر پیدا ہوا
آہ جب لکھنے لگے مجھے سامان تب قاصد نہ تہا

پہر بیمار اوز سر تو درد سر پیدا ہوا
لکھنے کی طاقت نہین تب نامہ بر پیدا ہوا

میں پھر اصحرا نوردی کو تو بولا دیکھکر　　　آج مدت پر یہہ مفقود الخبر پیدا ہوا

سخت حیران ہوں کہ دل لے کے سر کٹتا ہی نہیں　　　داغ عشق اوس بت کا نقش کالحجر پیدا ہوا

واہ کیا ثابت قدم ہی شمع اُف کرتی نہیں　　　کٹ گیا جب ایک سر اور ایک سر پیدا ہوا

ہی زبان اوسکی جو منہ میں ہو گیا ذوق ثنا　　　انگلیاں چوسیں تو ذوق نیشکر پیدا ہوا

وان ازل سے حسن ہے اور یہان ازل سے عشق ہے　　　وہ اودھر پیدا ہوا اور یہہ اودھر پیدا ہوا



اے سخی زلفیں دیکھا کر جسے یہہ کہتا ہی یار
ایک ہی جا جلوۂ شام و سحر پیدا ہوا



کاٹنا ہجر میں محال ہوا　　　ایکدن مجھکو ایک سال ہوا

سمجھا اوس رخ کو ماہ کامل میں　　　کیا میرے عقل میں زوال ہوا

ہجر جاناں میں جان دی ہمنے　　　خواہش وصل میں وصال ہوا

تھا مرا ناخن تراشیدہ　　　اوج گردوں پہ جو ہلال ہوا

وہ ہنسے برق کی چمک دیکھی　　　رو کے ہم لطف برشگال ہوا

بو سونگھا کے چھپائی زلفوں کے　　　اب میں مضمون بال بال ہوا

دیکھکر گل کو ہو گئی وحشت　　　رخ رنگیں کا احتمال ہوا

بوسۂ لب رقیب کو پانا　　　دہن یار کا اوگال ہوا

بوسے پھر مانگ گو کبھی ہمسے　　　بوسۂ زلف کا سوال ہوا

ہجر میں آنکھیں کھل رہی ہیں مری　　　خواب بھی اب ہمیں خیال ہوا

اوسکی تند کی سختی سے لئے کی تعریف
ہر نہال چمن نڈھال ہوا

میرا قصہ نہ کچھ افسانہ اونکا | وہ میرے شمع مین پروانہ اونکا
ہمارے ہاتھ سے سلجھیگا گیسو | دل صد چاک ہوگا شانہ اونکا
کہون کیا ہجر مین سکتے کا عالم | یہہ گھر ہے اندنون بتخانہ اونکا
کہین تو شیخ صاحب یان سُنے کو ان | نصیحت اونکی اور سمجھانا اونکا
وہان پازیب یان پاؤن مین زنجیر | پری وہ میر تو مین دیوانہ اونکا
اونہین بہائی ہمارے بے حجابے | پسند آیا ہمین شرمانا اونکا
غضب ہے دست نازک مین ہے تلوار | کہو کیا کہتا ہوگا شانہ اونکا
دعاؤن مین لج نہین گالیان ہین | سرآنکھون پر ہے میرے فرمانا اونکا
قفس مین عاشقون کے مرغ دل ہین | عجب گلزار ہے خوشخانہ اونکا
خدا اون گیسوؤن کو دے ترقی | مرے ہم پر گیا سودا نہ اونکا
سُنا بلبل قفس مین ہوگئین قید | ذرا دیکھو تو آب و دانہ اونکا
رقیبون کی نہین بند آمد و شد | مرے گھر کیا ہوا آتا جانا اونکا



یہان کی تہانہ داری ہے سخی کو
چلو جی دیکھ آئین تہانہ اونکا



آگے زلفون کا تمہین سودا نہ تہا کیونکر ہوا | اے سخی بتلاؤ تو یہہ کیا ہوا کیونکر ہوا

جلسے مین نوش ہوش اُن آنکھون پہ رہتا ہے
طایرِ دل ہے مرا در قفسِ جامِ شراب

شکر للہ کہ یہان ہرنا و صلح فتاد
جنگ کے واقعی تو عوض ہے ہوسِ شراب

قہر ہے غیر کو دی جام کئی مے اے ساقی
مین وہ بادہ کش ہون کہ بچے خالی جامِ شراب

قافلہ جاتا ہے ساغر کیطرف رندونکا
ہے مگر قافلہ مینا جرس جامِ شراب

ہر دم آزردگی غیر سبب کیا ہے علاج
ورنہ ساقی نہین مجکو ہوس جامِ شراب

بزم مین غیر کے لیئے مے یہ چھوڑا تا بیشک
تہا مگر ساقی ہوس عکس جامِ شراب

کیا ارادہ ہے یہ رندونکی شکایت کا ابھی
حق کو ساقی است جز باز پس جامِ شراب

ساغر مے کی تصور مین چلی جاتی ہے
ہے مری عمر رواں بافرس جامِ شراب



منع اسطرحکی ہوتی نہ اضافت جو سخی
باندھتے لطف سے واللہ نفس جامِ شراب



## ردیف ـ پ

اگر سینے مین فرمائین گذر آپ
مرے دلکی بھی لیجیے گا خبر آپ

کبھی تیغ آزمائی کا تو ہو شوق
ہمین بھی پائینگے سینہ سپر آپ

تنِ لاغر یہ یان کوہ گران ہو
جو ڈالین سایۂ موئے کمر آپ

تمنا ہے کہ آنکھون مین جگہ دون
اگر رکھین عنایت کی نظر آپ

پیام وصل کی ہر بات کر لون
اگر سنیے کلام مختصر آپ

ہوا ہے عاشقون نے راستہ بند
ذرا دیکھین تو اپنا رہگذر آپ



اثر کرتی سخی یہہ آہ بے رشک
جگر رکھتے ہیں پتھر کا جگر آب



## ردیف ث

جسے وہ رہے تا قیامت سلامت / ہم اب جس پہ مرتے ہیں حضرت سلامت

میں داماں محشر کو پرزے کرونگا / رہے بعد مردوں جو وحشت سلامت

خوشی کیا رقیبوں کی مرنیکی کیجیے / ہمیں بھی تو مرنا ہے حضرت سلامت

کفن کا نہ اک تار بھی میرا بگڑا / رہی حشر تک میری تربت سلامت

کیا خوش تجھے کرکے فردا کا وعدہ / رہے وہ صنم تا قیامت سلامت

کہو اس مسیحا سے آنا ہو آئے / ابھی ہے مریض محبت سلامت

یہ القاب دو ہیں لکھوں کیا میں انکو / وفادار یا بے مروت سلامت

سوا میں پڑھیں غیر غالب کا مصرعہ / مبارک مبارک سلامت سلامت



کہی تو سخی نے غزل پر جو خوش ہوں
حضور خداوند نعمت سلامت



## ردیف ث

وہاں زخم سے پیتے تھے ہم لہو کے گھونٹ / سو وہ بھی بند ہیں یاں عشق سے اب گئے گھونٹ

ہنوز دست حنائی کے چھوٹے تھے کہا / پیو جو ہاتھ سے وہ غیر لہو کے گھونٹ

بغیر یار کے رند ساقیا نہ اتریں گے / بس اب ہمارے گلے کو عوض فو کے گھونٹ

# ردیف ج

پہونچے ہم پہاند کے ایوان جفاکار مین آج

وہ خطا کی کہ چنے جائینگے دیوار مین آج

بلبلین شاد رہین مجھسے جو گلزار مین آج ۱۲

سچ کہون بات بھی ایسے ہی تھی گفتار مین آج

اے جنون ضعف یہ ہے تن زار مین آج -

ہاتھ بندھتے ہین گریبان کے اک تار مین آج

آپکے آنے کے پہلے ہی سے بیتابی ہے

کہین گستاخ نہ ہو جاؤن مین انکار مین آج

دم نکل جائے نہ بلبل کا پھڑک کر صیاد

پھول رکھدے قفس مرغ گرفتار مین آج

چوسنے دے دہن زخم سے قاتل مجھکو

لب شیرین کا مزہ آتا ہے تلوار مین آج

کس صفائی سے کیا قتل مجھے قاتل نے

خون کا دھبا بھی نہ تھا خنجر خونخوار مین آج

بیچنے نکلے ہین ہم یوسف دل کو اپنے

آئین جو لوگ خریدار ہون بازار مین آج

زلف بھی سلجھی نہ تھی اب سے مژہ بھی الجھا
دل سے لپٹے اندھیری مد ہیر کے تار میں آج

یاں کیوں لہائے ہو دکھلا کے لنہگا رونکو
کس کے خون کیجئے گا بیٹھ کے دربار میں آج

کے بجے وصل کی شب ہے یہ کیا پوچھتے ہو
کچھ سنا ہی نہیں پازیب کی جھنکار میں آج

قفل دل عشاق ہے اوس کافر کا
چھوٹی سی کنجی بھی لٹکائی ہے زنار میں آج

تیسویں سال تو دس بیس کے وہ لینگے جی
پھر کے چھوڑواتے ہیں جو بیٹھ کے دو چار میں آج

مر گئی ہو کوئی بلبل نہ قفس میں صیاد
دیکھ کیا شور ہے مرغان گرفتار میں آج

آپ آئے یہاں مجکو خبر تک نہ ہوئی
کیسی آواز ہے پازیب کی جھنکار میں آج

جس سے فرقت کی شب ماہ نہ کٹ سکتی ہو
کیسے کاٹیگا الٰہی وہ شب تار میں آج

گالیاں دے لو برا کہہ لو جفائیں کر لو

سب لکھا جائیگا اللہ کی سرکار مین آج
کہنا مجنون سے کہ کل تیری طرف آوینگا
ڈھونڈنے جاتا ہون فرہاد کو کہسار مین آج
مایل زلف ہوئے عشق رخ صاف چھٹا
جاتے ہین ملک حلب گھوم کے تاتار مین آج




کاندھا دیکر مرے مردیکا کہا قاتل نے
ہم بہی حاضر ہین سحی آپکے بیگار مین آج

## ردیف - چ

پیچ ہے بلا کا رکہتا ہے گیسوے یار پیچ
زلفونکا لینے واسطہ اوسکو نکال ڈال
بولو تو کسکے دلکی پہنسا ئیگی فکر ہے
مین بدگمان ہوا کہ بلائین نہ کہکی لین
چہوتا نہ خاک ہو کے بہی پاس عشق زلف
دیکہو تو کتنے الجہے ہوے دل نکلتے ہین

ایک ایک دلکی تہ ہین ہے سو ہزار پیچ
مر لطف سے دلمین ترے ہی جو پار پیچ
کیون گیسونکو دیر سے ہو بار بار پیچ
دستار کی ترے جو لٹک آئے یار پیچ
ابتک بہی کر رہا ہے میرا غبار پیچ
سلجہا و گیسونکا ذرا اک بار پیچ




مجہکو تو بیدلی کا دعویٰ نہین سحی
کیون مجہ سے کرتا ہے فلک کج مدار پیچ

## ردیف ح

لحد مین ہین سو کے جان جہان روح — پسِ مُردن کہان ہین کہان روح

ہے پیری مین ضعیف و ناتوان روح — تم آجاؤ تو ہو جا جوان روح

ہوا کرتی تصدق ہر دم آکے جان — نہین پاتی ترے گھر کا نشان روح

دعا کے زندگی دی تجکو اے بت — اگر اٹھتا ہے سے زبان روح

نہین بار ہوا فرقت نہین اوٹھتا — یہہ ہون لاغر کہ ہے بار گران روح

قفس سے چہوڑ جان آ کے چمن مین — ہے بلبل طبع کی آ باغبان روح

نچہوڑا ہجر مین بہی خانۂ تن — رگڑ وانگی کب تک ایڑیان روح

جلا دے مہربان آہ سوزان — نکل جائے کہین ہو کر دہوان روح

منڈیے آنکھین تو کسکی چشم الفت — چلی جا جہان جا چاہے جہان روح



سخی شیدا علی کا ہے فرشتے — باسانی نکال اے مہربان روح



## ردیف خ

ہلکی سی ہوا سے ہاتھ مین لی یاسمن کی شاخ — تو ناز کی یہہ بولی کہ ہے لالہ منکی شاخ

کیا پہولتی ہی گلبہ درخت چمن کی شاخ — اوس گلکو دیکہکر نہین ہے کچہہ بہی سمن کی شاخ

آشیانے سے ایکدن بہی جدا نہین ہے بلبل — کاکل ہی یا کہ ہے کسی گلبدن کی شاخ

گلچین کو کیا نشیمن بلبل ہی سے ہے ضد — توڑین نہ آشیانہ زاغ و زغن کی شاخ

ہے کوہ کی صدا نہ ہوئی بار ور کبہی
یاں نخل آرزو دل کوہ کن کی شاخ

کس طرح پہل پڑے ہیں کہ جنہ اوسکا سب کہا
کیا آہ دیپہاری ہوئی ہے کہن کی شاخ

تہا میں شہید ناز ضرورت اوسکی تہی
قاتل نے نکالی بہہ تو کفن کی شاخ

جہولا کسی درخت پہ گلشن میں ڈالیے
سب راہ تک رہی ہیں تمہارے رسن کی شاخ



افسوس جی لگا کے نہ اپنی سخن لکہی
کیا خوب تہی زمین سخی نورتن کی شاخ



## ردیف دال

اوس نے چہوڑی نہ ادا میرے بعد
کسکی آئیگی قضا میرے بعد

دیکہہ لونگا کسی مردن میں بہی
کیجیو جور و جفا میرے بعد

پہلے تہا عشق رخ صاف مجہے
بدر کو داغ لگا میرے بعد

پانون میں کسکے چہبینگے کانٹے
ہوگا کون آبلہ پا میرے بعد

کنگہی بالون میں ہوئی سرمہ لگا
اونسے کیا نہ کیا میرے بعد

غم میں اس دیدۂ گریان کے مرے
خوب رونے کی گہٹا میرے بعد

ہون وہ مظلوم کہ اے بلبل زار
غنچہ تک بہی نہ ہنسا میرے بعد

آئینہ مونہہ نہ جہان لگتا تہا
شانہ وہان سر پہ چڑہا میرے بعد

پری و حور کی تعریف جو کی
وہ حسین کہنے لگا میرے بعد

زندگی تک مری ہنس لیجئے آپ
پہر مجہے روئیگا میرے بعد

